ابواء کے مقام پر سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کو ان کی آخری آرام گاہ میں اتارنے والوں میں سے کسی ایک کو بھی یہ معلوم نہ تھا کہ ایک دن ایسا بھی آئے گا کہ یہاں قبر میں آرام کرنے والی کو زندہ کیا جائے گا۔ اور پھر ان کا ذکر کبھی بھی ختم نہیں ہوگا۔ بلکہ ان کی حسین و جمیل صورت نسل در نسل منتقل ہوتی رہے گی آپ کا اسم گرامی صدیاں گزرنے کے باوجود بھی زندہ رہے گا۔

آپ کا اسم گرامی مامتا کے عظیم جلو میں ہوگا اور مومنین کے وجدان میں خوبصورت تاثر کو ابھارے گا۔ اور ان کے شعراء اس سے بہترین قصائد کہیں گے۔ اور دنیا ہر سال ربیع الاول کی اس مبارک رات کو اس سہانی گھڑی کی یاد کو منانے والوں کے نعرے سنے گی۔ جس میں سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا نے اپنے لخت جگر سید البشر ﷺ کو جنم دیا۔

''جس اوج کمال پر آپ ﷺ پہنچے ہیں اس پر دوسرے انبیاء علیہم السلام کیسے رسائی حاصل کر سکتے ہیں''

اے آسمان! کوئی دوسرا آسمان بلندی میں تیرا مقابلہ نہیں کرسکتا۔ مقام و مرتبہ میں انبیاء علیہم السلام آپ ﷺ کے ہمسر نہیں۔ آپ ﷺ کے حسن و جمال کی چمک کے سامنے ان کی چمک ماند پڑ گئی۔ انہوں نے اپنی اپنی قوم کے سامنے آپ ﷺ کی صفات کا اس طرح عکس جمیل پیش کیا جیسے پانی ستاروں کا عکس دکھاتا ہے۔ زمانے کی گردش آپ ﷺ کی رہین منت ہے۔ آپ ﷺ ہی کی بدولت بلندیوں کو سرفرازیاں ملتی ہیں۔ آپ ﷺ کے سبب سے ہی سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کو وہ فضیلت نصیب ہوئی جس سے عورت کو عزت و شرف حاصل ہوا۔

(الروض الانف)

سلام ہو سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا پر جو تمام ماؤں کی سردار ہے۔ سلام ہو اس نبی مصطفی ﷺ کی والدہ ماجدہ پر جنہیں خاتم النبیین ﷺ بنا کر مبعوث کیا گیا۔



## منقبت سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا

ختم الرسل ﷺ ہیں نور نظر ۔ جان آمنہ رضی اللہ عنہا
ہم ہیں بصد خلوص ۔ ثنا خوان آمنہ رضی اللہ عنہا
رتبہ بلند اور بڑی شان آمنہ رضی اللہ عنہا
دنیا کی ساری مائیں ہیں قربان آمنہ رضی اللہ عنہا
ہم کو ملے رسول خدا ﷺ ان کی گود سے
امت پہ ہے یہ شفقت و احسان آمنہ رضی اللہ عنہا
شاہ عرب ﷺ کی والدہ ماجدہ رضی اللہ عنہا ہیں آپ
اللہ رے یہ مرتبہ و شان آمنہ رضی اللہ عنہا
دونوں جہاں جس کی ضیا سے ہیں فیض یاب
وہ نور حق ہے مہر درخشاں آمنہ رضی اللہ عنہا
تخلیق کائنات کا باعث رسول ہیں
لکھا گیا ہے یہ باب بعنوان آمنہ رضی اللہ عنہا
ان کی نوازشات ہیں میری نگاہ میں
میں ہوں نصیر دل سے ادب دانِ آمنہ رضی اللہ عنہا

پیر نصیر الدین نصیر گولڑویؒ

انتخاب: مولانا فضل الرحمٰن نورانی زیدہ مجدہ

## منقبت سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا

صدقے آپ پر ہوں دل و جان آمنہ رضی اللہ عنہا
آپ نے بخشا ہے ہم کو ایمان آمنہ رضی اللہ عنہا

جو ملا جس کو ملا آپ سے ملا
دین و ایماں علم و عرفاں آمنہ رضی اللہ عنہا

کل جہاں کی مائیں ہوں آپ پر فدا
آپ محمد ﷺ کی نبی ماں آمنہ رضی اللہ عنہا

جس شکم میں مصطفیٰ ﷺ ہوں جاگزیں
عرش اعظم سے ہے ذیشاں آمنہ رضی اللہ عنہا

آمنہ رضی اللہ عنہا کے تین معنی بالیقین
باامانت امن و ایماں آمنہ رضی اللہ عنہا

ہم ہیں مومن اور آپ ایمان بخش
چشمہ دیں آپ سے رواں آمنہ رضی اللہ عنہا

محیط قرآں نبی ﷺ ہیں اور آپ
ہو نبی ﷺ کی محترم ماں آمنہ رضی اللہ عنہا

ہے یہ سالک آپ کے در کا فقیر
مانگتا ہے امن و ایماں آمنہ رضی اللہ عنہا

مفتی احمد یار خاں سالک

# قبر مبارک والدہ ماجدہ رسول اللہ ﷺ







ناشر: ادارہ شعور و آگہی

Printed By: M. Imran RB Printers 0346-5500008